یہ دُعا پڑھنے کو فرمایا۔ (نسائی۔ حاکم)

(۹)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ صِحَّةً فِیْ اِیْمَانٍ

اے اللہ! میں تجھ سے درستی کا طالب ہوں ایمان میں (یعنی کامل ایمان کا)

وَّاِیْمَانًا فِیْ حُسْنِ خُلُقٍ وَّنَجَاةً یَّتْبَعُهَا

اور اس ایمان کا جو اچھے اخلاق کے ساتھ ہو اور (دنیا میں) ایسی نجات کا

فَلَاحٌ وَّرَحْمَةً مِّنْكَ وَعَافِیَةً وَّمَغْفِرَةً

جس کے بعد پوری کامیابی ہو اور (آخرت میں) تیری طرف سے خاص رحم کا اور سلامتی کا

مِّنْكَ وَرِضْوَانًا ؕ

اور معافی کا اور رضامندی کا طلبگار ہوں

فائدہ: یہ دُعا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سکھلائی اور اس کو "کلمات الرحمٰن" فرمایا۔ اور فرمایا کہ ان کلمات کو دن رات کی دُعا بناؤ اور رضا و رغبت سے دُعا کرتے رہو۔

(معجم اوسط للطبرانی)



(۱۰)

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ

اے اللہ! میرے گناہ بخش دے اور میرے گھر میں میرے لیے گنجائش

دَارِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ (نسائی۔ ابن السنی)

عطا فرما اور میرے رزق میں برکت دے

فائدہ: یہ مغفرت اور برکت کی جامع دُعا ہے۔ وضو کے دوران پڑھنا مسنون ہے۔

(۱۱)

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَصَرِیْ

اے اللہ! میرے دل میں نور ڈال دے اور میری آنکھوں

نُوْرًا وَّفِیْ سَمْعِیْ نُوْرًا وَّعَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًا

اور کان میں نور ڈال دے اور میرے دائیں اور

وَّعَنْ شِمَالِیْ نُوْرًا وَّمِنْ خَلْفِیْ نُوْرًا وَّمِنْ

میرے بائیں اور میرے پیچھے نور عطا فرما اور میرے

اَمَامِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ فَوْقِیْ نُوْرًا

آگے نور عطا فرما اور میرے اوپر سے اور میرے

وَّمِنْ تَحْتِیْ نُوْرًا اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا

نیچے سے (ہر سمت سے) نور ہی نور کردے۔ اے اللہ! مجھے نور عطا فرما

وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّفِیْ عَصَبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ

اور میرے لیے نور کر دے اور میرے پٹھوں میں نور پیدا فرما دے اور

لَحْمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ دَمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ شَعْرِیْ

میرے گوشت میں نور اور میرے خون میں نور اور میرے بالوں میں نور

نُوْرًا وَّفِیْ بَشَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ لِسَانِیْ نُوْرًا

بھر دے اور میری کھال میں نور اور میری زبان میں نور

وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِیْ

اور میری جان میں نور بخش دے اور مجھ کو نور عظیم عطا کر

نُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ نُوْرًا (بخاری ومسلم)

دے (بس) از سرتاپا نور ہی نور کر دے

فائدہ : یہ دُعا نماز کے لیے مسجد کی طرف جاتے ہوئے اور تہجد کے وقت پڑھنا مسنون ہے۔ نور سے مراد ہدایت اور حق کا وضوح ہے جس کا تعلق ہر عضو سے ہے مثلاً حق دیکھنا، حق سُننا، حق سوچنا وغیرہ اور ہر جہت سے گمراہی سے بچنا ہے۔ کیونکہ باطل ظلمت ہے اور قیامت کے اندھیرے میں یہ نور اپنے ظاہری شکل میں روشنی کا کام دے گا۔ اور اولیاء کاملین کو دیکھنے سے اہلِ ادراک کو اِن انوار کا احساس بھی ہو جاتا ہے۔

۱۲

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے حبیب اپنے بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ جَعَلْتَهٗ

ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کو آپ نے نور

نُورًا حَيْثُ قُلْتَ "قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ

فرمایا جیسا کہ ان کے بارے میں فرمایا "قد جاء کم من اللہ نور و کتاب مبین" بیشک

نُورٌ وَّكِتَابٌ مُّبِينٌ" ○ (المائدہ ۱۵)

تمہارے پاس آیا ہے نور اور کتاب ظاہر کرنے والی

فائدہ: اس سے سید البشر صلی اللہ علیہ وسلم کا نور ہونا ظاہر ہوا۔

۱۳

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ مُصِيبَتَنَا فِي دِينِنَا

اے اللہ! ہماری مصیبت ہمارے دین پر نہ ڈال اور دنیا

وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا أَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ

کو ہمارا بڑا مقصد نہ بنا اور نہ اس کو ہمارے

عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا

علم کی انتہا بنا اور جو ہمارے اوپر رحم نہ کھائے اسکو ہم پر مسلط نہ فرما

(حصن حصین)



۱۴

رَبِّ اَعْطِ نَفْسِي تَقْوَاهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ

اے رب! تو میرے نفس کو اس کے مقدور کا تقویٰ نصیب فرما اور اسکو عیبوں سے پاک صاف کر

خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا

تو سب سے بہتر پاک صاف کرنے والا ہے تو ہی اس کا کارساز ہے اور تو ہی اس کا مالک ہے

فائدہ: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو رات کی نماز میں سجدہ میں پڑھتے ہوئے سنا (مسند احمد) تزکیۂ نفس و تقویٰ کے لیے مسنون دعا ہے۔

۱۵

اَللّٰهُمَّ حَاسِبْنِي حِسَابًا يَّسِيرًا (مستدرک حاکم)

اے اللہ! مجھ سے ہلکا حساب لینا

فائدہ: یہ بہت اہم دعا ہے۔ کیونکہ اسی کی نجات ہوگی جس کا حساب آسان ہوگا۔ اس لیے کہ حساب کا ہونا تو حق ہے۔

۱۶ ۷

## اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ

اے اللہ! میری مدد فرما اپنے یاد کرنے میں اور اپنے شکر کرنے میں

## وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ

اور اچھی طرح عبادت کرنے میں

**فائدہ** : نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دُعا حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سکھائی تھی اور خود نماز کا سلام پھیرنے کے بعد یہ دُعا فرمایا کرتے تھے۔

(ابو داؤد، نسائی وغیرہ)

۱۷

## اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِیْ دِیْنِیَ الَّذِیْ هُوَ عِصْمَةُ

اے اللہ! میرا دین سنوار دے جس میں میرے ہر کام کی حفاظت

## اَمْرِیْ وَاَصْلِحْ لِیْ دُنْیَایَ الَّتِیْ فِیْهَا مَعَاشِیْ

ہے اور میری دُنیا درست کر دے جس میں میرا گزران ہے



## وَاَصْلِحْ لِیْ اٰخِرَتِیَ الَّتِیْ فِیْهَا مَعَادِیْ (مسلم)

اور میری آخرت درست فرما دے جس میں مجھے لوٹ کر جانا ہے

**فائدہ** : دین و دُنیا اور آخرت کی صلاح و فلاح کے لیے جامع دُعا نبوی ہے

۱۸

## رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعَزُّ

اے میرے رب! مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما تو سب سے بڑھ کر

## الْاَكْرَمُ (ابن ابی شیبہ)

غلبہ والا اور بزرگی والا ہے

**فائدہ** : مسنون دُعا ہے۔

۱۹

## رَبِّ نَجِّنِیْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ○ (القصص ۲۱)

اے میرے رب! بچالے مجھ کو اس بے انصاف قوم سے

**فائدہ** : ظالموں سے نجات کے لیے حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دُعا ہے۔

(۲۰)

رَبِّ انْصُرْنِیْ عَلَی الْقَوْمِ الْمُفْسِدِیْنَ

اے میرے رب! ان شریر لوگوں کے خلاف میری مدد فرما

(العنکبوت ۳۰)

**فائدہ:** ظالموں اور شرپسندوں پر غالب آنے کے لیے حضرت لُوط علیٰ نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دُعا ہے۔

(۲۱)

رَبِّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْ لِیْ (القصص ۱۶)

اے میرے رب! میں نے ظلم کیا اپنی جان پر سو مجھ کو معاف فرما دے

**فائدہ:** یہ جامع اور مختصر استغفار ہے۔

(۲۲)

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی



عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۲۳)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِیْمِ عَلٰی حَبِیْبِكَ سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ قَالَ

پر جنھوں نے اپنے متعلق خود فرمایا: "اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ وَلَا

عَنْ نَّفْسِهٖ "اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ وَلَا فَخْرَ"

فَخْرَ" میں تمام اولاد آدم کا سردار ہوں اور مجھے اس پر فخر نہیں

(مسلم شریف)

**فائدہ:** اس سے سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا تمام اولادِ آدم (علیٰ نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام) کا سردار ہونا ظاہر ہوتا ہے۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

# الحزب الرابع یوم الاثنین (پیر)

(١)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ
يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا
الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ
غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

(٢)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد



مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ صَاحِبِ الْمَقَامِ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جو مقام محمود والے ہیں جن کے بارے میں آپ نے

الْمَحْمُوْدِ الَّذِیْ قُلْتَ فِیْ حَقِّهٖ "عَسٰٓى

فرمایا "عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا" قریب ہے

اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا" ۝ (الاسراء)

کہ کھڑا کر دے آپ کو آپ کا رب مقام محمود میں

**فائدہ**: مقامِ محمود کا منظر یہ ہے کہ قیامت کے روز عرش کے دائیں جانب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کرسی ہوگی جس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم رونق افروز ہوں گے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جنت کا سبز جوڑا پہنایا جائے گا۔ اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ مبارک میں حمد کا جھنڈا تھمایا جائے گا۔ اور اس شان پر اوّلین و آخرین سب کو رشک ہوگا۔ اور یہی شفاعتِ کبریٰ کا وقت ہوگا جس سے تمام مخلوق کے ساتھ انبیاء کرام علیہم السلام بھی مستفید ہوں گے۔



اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ سِرِّیْ وَ عَلَانِیَتِیْ

اے اللہ! تو میرے چھپے اور کھلے کا جاننے والا ہے

فَاقْبَلْ مَعْذِرَتِیْ وَتَعْلَمُ حَاجَتِیْ فَاَعْطِنِیْ

تو میری معذرت قبول فرمالے اور تو میری ضرورت کو جانتا ہے تو مجھ کو میری حاجت

سُؤْلِیْ وَتَعْلَمُ مَافِیْ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ

کی چیز عطا فرما اور تو جانتا ہے جو کچھ مجھ میں ہے تو میرے گناہ بخش دے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ اِیْمَانًا یُّبَاشِرُ قَلْبِیْ

اے اللہ! میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو دل میں رچ جائے

وَیَقِیْنًا صَادِقًا حَتّٰٓی اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا

اور سچا یقین تاکہ میں یقین رکھوں کہ مجھ کو نہیں پہنچ سکتا مگر

یُصِیْبُنِیْٓ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِیْ وَ رِضًا بِمَا

جو تونے میرے مقدر میں لکھ لیا ہے اور عطا فرما دے مجھ کو رضامندی اس پر جو



# قَسَمْتَ لِیْ

تونے میری قسمت میں لکھ دیا ہے

**فائدہ :** حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب حضرت آدم علیٰ نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام زمین پر اُتارے گئے تو کعبہ مکرمہ کے پاس آئے دو رکعت نماز پڑھی پھر اللہ تعالےٰ نے یہ دُعا اُن کے دل میں ڈالی اور یہ بھی کہ جو بھی یہ دُعا مانگے گا اُس کی دعا قبول کروں گا۔ اور اہم امُور کی طرف سے کفایت کروں گا۔ (الدر المنثور)



اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں نفع دینے والا علم

وَّ رِزْقًا وَّاسِعًا وَّ شِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ

اور کشادہ روزی اور ہر بیماری سے پوری شفا۔

**فائدہ :** زمزم پینے کے بعد جو کہ قبولیتِ دُعا کا وقت ہے۔ یہ دُعا مسنون ہے۔ (مستدرک) جامع دُعا ہے اور ہر وقت پڑھنے کی ہے۔



۵

اَللّٰھُمَّ قَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ وَبَارِكْ لِیْ

اے اللہ! جو تونے مجھ کو دیا ہے اس پر قناعت عطا فرما اور اس میں برکت دے اور جو چیز مجھ سے غائب ہے

فِیْهِ وَاخْلُفْ عَلٰی كُلِّ غَآئِبَةٍ لِّیْ بِخَیْرٍ

اس کی بجائے تو اس کا بھلائی سے نگران بن جا (یعنی میرے اہل وعیال پر اور میرے مال پر)

**فائدہ:** قناعت اور روزی میں برکت کے لیے بہترین دُعا ہے۔ (مستدرک حاکم)



٦

اَللّٰھُمَّ اهْدِنِیْ بِالْهُدٰی وَنَقِّنِیْ بِالتَّقْوٰی

اے اللہ! تو مجھے راہِ راست پر چلا اور تقویٰ عنایت فرما کر صاف ستھرا کر دے

وَاغْفِرْ لِیْ فِی الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰی (مصنف ابن ابی شیبہ)

اور دُنیا و آخرت میں مجھ کو بخش دے

**فائدہ:** اتنی اہم دُعا ہے کہ عرفات میں بھی پڑھنا وارد ہے۔





۷

اَللّٰھُمَّ حَبِّبْ اِلَیْنَا الْاِیْمَانَ وَزَیِّنْهُ

اے اللہ! ہمارے دلوں میں ایمان کی محبت ڈال دے اور اس کو ہمارے

فِیْ قُلُوْبِنَا وَكَرِّهْ اِلَیْنَا الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ

دلوں کی زینت بنا دے اور نفرت ڈال دے ہمارے دلوں میں کفر کی اور گناہ کی

وَالْعِصْیَانَ وَاجْعَلْنَا مِنَ الرَّاشِدِیْنَ

اور نافرمانی کی اور ہم کو نیک راہ پر چلنے والوں میں سے بنا۔

(مسند احمد)

**فائدہ:** ایمان کے دل میں رچ بس جانے کے لیے اور کفر اور دوسرے گناہوں سے نفرت کے لیے یہ ماثورہ دُعاؤں میں سے ہے۔



۸

اَللّٰھُمَّ تَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ وَاَلْحِقْنَا

اے اللہ! ہم کو دُنیا سے اسلام پر اٹھا اور نیک بندوں کے ساتھ

بِالصَّالِحِيْنَ غَيْرَ خَزَايَا وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ

ملا دے نہ رسوا ہوں اور نہ ان میں سے ہوں جو فتنہ میں مبتلا ہوئے

(مسند احمد مختصراً)

**فائدہ :** ایمان پر خاتمہ کے لیے بہترین دُعا ہے۔

(۹)

اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَهْلًا

اے اللہ! آسان بات بس وہی ہے جس کو تو آسان بنا دے

وَّاَنْتَ تَجْعَلُ الْحَزْنَ سَهْلًا اِذَا شِئْتَ

اور جب تو چاہتا ہے تو مشکل کو آسان بنا دیتا ہے

**فائدہ :** مشکلات کی آسانی کے لیے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے منقول دُعا ہے۔ (ابن حبان ۔ ابن السنی)

(۱۰)

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ

معبود کوئی نہیں صرف تو بڑا بردبار، بڑے کرم والا ۔ اللہ تعالیٰ کی ذات جملہ عیوب سے



اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

پاک ہے عرش عظیم کا رب ہے تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَسْاَلُكَ مُوْجِبَاتِ

جو تمام جہانوں کا رب ہے میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ تمام اسباب جو تیری

رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْعِصْمَةَ

رحمت کیلئے لازم ہوں اور وہ سب اسباب جن سے تیری مغفرت اور ہر عیب کی بات سے

مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ

حفاظت کا طالب ہوں اور ہر نیکی میں سے مال غنیمت کی طرح کا حصہ

وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَّا تَدَعْ لِيْ

اور ہر گناہ سے سلامتی مانگتا ہوں کوئی میرا گناہ باقی نہ چھوڑ

ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ

جس کو تو نہ بخش دے اور نہ کوئی فکر جس سے تو رہائی نہ دے

وَلَا كَرْبًا اِلَّا نَفَّسْتَهٗ وَلَا ضُرًّا اِلَّا

اور نہ کوئی کڑھن جس کو تو دُور نہ فرما دے اور نہ کوئی تکلیف جس کا تو

كَشَفْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا

ازالہ نہ فرما دے اور نہ ایسی ضرورت جو تیری رضامندی کا سبب ہو جس کو

قَضَيْتَهَا يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط (ترمذی، مستدرک حاکم وغیرہ)

تو پورا نہ فرمائے اے رحم کرنیوالوں میں سب سے بڑھ کر رحم کرنیوالے

**فائدہ :** صلوٰۃ الحاجۃ کی مسنون دُعا ہے اور ضرورتوں کے پُورا ہونے کے لیے مجرب ہے۔ اور بندہ تو ہر وقت ہی محتاج و ضرورتمند ہے۔

(۱۱)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ صَاحِبِ الْحَوْضِ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جو ایسے حوض والے ہیں جس پر لوگ پہنچیں گے جیسا کہ



الْمَوْرُوْدِ الَّذِىْ قُلْتَ فِىْ حَقِّهٖ "اِنَّآ

آپ نے ان کے بارے میں فرمایا" اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ" بے شک

اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ" ○ (الکوثر)

ہم نے دی آپ کو کوثر

**فائدہ :** ایک حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حوضِ کوثر کے متعلق فرمایا وہ ایک نہر جنت ہے جس کا میرے رب نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے جس میں خیر کثیر ہے۔

(۱۲)

اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْٓ اِلٰى

اے اللہ! صرف تیری رحمت کا آسرا رکھتا ہوں مجھے تو پلک جھپکنے

نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ

کے برابر بھی میرے نفس کے حوالے نہ کر اور میرے سب کام درست فرما دے

كُلَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ

معبود کوئی نہیں تیرے سوا اے زندہ رہنے والے اور سب جہان کی ہستی قائم رکھنے والے

بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ (ابوداؤد طبرانی وغیرہ)

تیری رحمت کی دُھائی ہے

فائدہ : غم و فکر دُور کرنے کے لیے دُعا نبوی ہے۔

(۱۳)

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ

اے اللہ! تو مجھے حرام سے بچا کر حلال روزی سے میری کفایت فرما اور

وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ط

اپنے ماسوا سے بے نیاز کر کے اپنے فضل سے غنی کر دے

فائدہ : ادائیگی قرض کے لیے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تعلیم فرمائی۔ اور فرمایا کہ اگر اُحد پہاڑ کے برابر بھی قرض ہوگا تو ادا ہو جائے گا۔ (ترمذی)

(۱۴)

اَللّٰهُمَّ فَارِجَ الْهَمِّ كَاشِفَ الْغَمِّ

اے اللہ! فکر کے دور کرنے والے رنج کے زائل کرنے والے



مُجِيْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّيْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْيَا

مجبوروں کی پکار سننے والے اے دُنیا اور آخرت میں سب سے بڑے

وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا اَنْتَ تَرْحَمُنِيْ

مہربان اور رحم کھانے والے بس تو ہی مجھ پر رحم فرمائے گا

فَارْحَمْنِيْ بِرَحْمَةٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ

تو مجھ پر ایسی رحمت فرما دے کہ تیرے سوا مجھے کسی دوسرے

رَّحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ (مستدرک حاکم وغیرہ)

کی مہربانی کی ضرورت نہ رہے

فائدہ : یہ بھی ادائیگی قرض اور غم و فکر کو دُور کرنے کے لیے دُعا ہے۔

(۱۵)

رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا

اے ہمارے پروردگار! ہم تجھ کو دل سے مان چکے لہٰذا ہمیں بخش دے اور ہمیں

عَذَابَ النَّارِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا

دوزخ کے عذاب سے بچا اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر نہ کسی میں نیکی کرنے کی

بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی قوت

(۱۶)

## اَللّٰهُمَّ مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قُلُوْبَنَا

اے اللہ! دلوں کے پھیرنے والے تو ہمارے دلوں کو اپنی

## اِلٰى طَاعَتِكَ (مسلم، نسائی)

فرمانبرداری کی طرف پھیر دے

**فائدہ** : سلامتی قلب کے لیے دُعا ہے۔ کیونکہ دل اللہ تعالیٰ ہی کے قبضہ میں ہے۔

(۱۷) ✓

## اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْاَلُكَ الْهُدٰى وَالتُّقٰى

اے اللہ! میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری، حیاداری اور تیرے ماسوا سے

## وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰى (مسلم، ترمذی، ابن ماجہ)

بے نیازی کا طالب ہوں



**فائدہ** : دین و دُنیا کے لیے جامع دُعا نبوی ہے۔

(۱۸)

## اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الشِّقَاقِ

اے اللہ! میں تیری پناہ لیتا ہوں ضد سے اور

## وَالنِّفَاقِ وَسُوْٓءِ الْاَخْلَاقِ (ابوداؤد، نسائی)

نفاق سے اور تمام بُرے اخلاق سے

**فائدہ** : نفس و شیطان کے مکائد سے بچنے کے لیے یہ بہترین دُعا ہے۔

(۱۹)

## اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتُكَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِيْ

اے اللہ! تیری بخشش میرے گناہوں سے کہیں زیادہ گنجائش رکھتی ہے

## وَرَحْمَتُكَ اَرْجٰى عِنْدِيْ مِنْ عَمَلِيْ ط

اور تیری رحمت میرے عملوں سے کہیں زیادہ امید کے لائق ہے

**فائدہ** : حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہُوا اور اُس نے دو تین

مرتبہ کہا وَا ذُنُوبَاہ، وَا ذُنُوبَاہ، وَا ذُنُوبَاہ (ہائے میرے گناہ، ہائے میرے گناہ، ہائے میرے گناہ) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے فرمایا کہ یُوں کہو اَللّٰھُمَّ مَغْفِرَتُكَ الخ انھوں نے یہ دُعا پڑھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر کہو، انھوں نے پھر دہرائی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر کہو، انھوں نے پھر دہرائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کھڑے ہوجاؤ، اللہ تعالیٰ نے تمھاری مغفرت فرمادی۔ (مستدرک حاکم)

۲۰

رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَقِنَا

اے ہمارے پروردگار! ہم تجھ کو دل سے مان چکے لہٰذا ہمیں بخش دے اور ہمیں

عَذَابَ النَّارِ (آل عمران ۱۶)

دوزخ کے عذاب سے بچا

۲۱

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ



وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

۲۲

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِیْمِ عَلٰی حَبِیْبِكَ سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول ہمارے سردار اور نبی حضرت

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ هُوَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو کہ سب سے پہلے شفاعت

اَوَّلُ شَافِعٍ وَّ اَوَّلُ مُشَفَّعٍ حَیْثُ

کرنے والے ہیں اور سب سے پہلے آپ کی شفاعت قبول کی جائے گی

قَالَ عَنْ نَّفْسِهٖ "اَنَا اَوَّلُ شَافِعٍ

جیسا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے متعلق ارشاد فرمایا۔ سب سے پہلے میں شفاعت کروں گا

## وَاَوَّلُ مُشَفَّعٍ (مسلم، ابونعیم)

اور سب سے پہلے میری شفاعت قبول کی جائے گی

**فائدہ**: اللہ جل شانہ کے حبیب شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالے کی اجازت سے شفاعت فرماویں گے جو کئی دفعہ اور کئی قسم کی ہو گی۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ





## الحِزْبُ الخَامِسُ يَوْمَ الثُّلَاثَاءِ (منگل)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝



اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جو النبی الامی اور نبی الرحمۃ ہیں جن کے بارے میں

نَبِيِّ الرَّحْمَةِ الَّذِیْ قُلْتَ فِیْ حَقِّهٖ

آپ نے فرمایا "وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ"

"وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ" ۱۰۷ (الانبیاء)

اور آپ کو ہم نے بھیجا سو مہربانی کر کے جہاں کے لوگوں پر

**فائدہ:** اس رحمتِ عامہ میں مومن، کافر اور ساری مخلوق شامل ہے اور مؤمنین کے لیے خاص طور پر رؤف و رحیم بنایا۔

۳

اَللّٰهُمَّ اَلْهِمْنِیْ رُشْدِیْ وَاَعِذْنِیْ مِنْ

اے اللہ! میرے مقدر کی بھلائی میرے دل میں ڈال دے اور مجھ کو میرے

شَرِّ نَفْسِیْ (ترمذی نسائی وغیرہ)

نفس کی بدی سے بچالے



**فائدہ:** صحیح سوچ اور شرارتِ نفس سے بچنے کے لیے بہترین دعا ہے۔

۴

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں تیری محبت اور اس شخص کی محبت جو

يُحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِیْ يُبَلِّغُنِیْ حُبَّكَ (ترمذی)

تجھ سے محبت رکھتا ہے اور وہ کام جو مجھ کو تیری محبت نصیب کرے

**فائدہ:** ان دعاؤں میں ایمان، عملِ صالح اور اللہ جل شانہ کی محبت کی طلب ہے۔ کیونکہ محبت ہی اخلاص کا سبب ہے اور عمل کو آسان کرتی ہے۔

۵

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ

اے اللہ! میرے دل میں اپنی محبت اپنی جان اور

نَّفْسِیْ وَاَهْلِیْ وَمِنَ الْمَآءِ الْبَارِدِ (ترمذی، مستدرک حاکم)

اپنے اہل اور ٹھنڈے پانی کی محبت سے بھی زیادہ پیاری بنا دے

(۶)

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ

الٰہی ! مجھ کو اپنی محبت دے اور اس کی محبت دے جس کے ساتھ

يَّنْفَعُنِیْ حُبُّهٗ عِنْدَكَ (ترمذی)

محبت کرنا میرے لیے تیرے دربار میں کار آمد ہو

(۷)

اَللّٰهُمَّ فَكَمَا رَزَقْتَنِیْ مِمَّآ اُحِبُّ

الٰہی ! جیسا تونے مجھ کو میری پسندیدہ نعمتیں عطا فرما دیں

فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ

تو اب ان کو تو ایسے کاموں کی ادائیگی میں قوت کا باعث بھی بنا دے جو تجھ کو پسند ہوں

اَللّٰهُمَّ وَمَا زَوَيْتَ عَنِّیْ مِمَّآ اُحِبُّ

الٰہی ! جن میری پسندیدہ نعمتوں کو تونے مجھ سے روک لیا ہے تو اب ان کے



فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ (ترمذی)

خیال سے بھی میرے دل کو خالی کر کے ایسے کاموں میں لگا دے جو تجھ کو پسند ہوں

فائدہ : ان دُعاؤں کو حال بنانے سے سکونِ قلب ہو جاتا ہے ۔ اور حرص ختم ہو کر قناعت پیدا ہو جاتی ہے ۔

(۸)

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ

اے دلوں کے پلٹنے والے ! میرے دل کو اپنے دین

عَلٰى دِيْنِكَ (ترمذی، نسائی وغیرہ)

پر جمائے رکھ

فائدہ : دین پر قائم اور مستقیم رہنے کے لیے یہ بہترین مسنون دُعا ہے ۔

(۹)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ اِيْمَانًا لَّا يَرْتَدُّ

الٰہی ! میں تجھ سے ایسا ایمان مانگتا ہوں جو نہ چھوٹے اور

وَنَعِيمًا لَّا يَنْفَدُ وَمُرَافَقَةَ نَبِيِّنَا

اس نعمت کا طالب ہوں جو ختم نہ ہو اور اپنے نبی

(وَسَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

سیدنا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رفاقت

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِىْٓ اَعْلٰى دَرَجَةِ الْجَنَّةِ

چاہتا ہوں جنت کے سب سے اونچے درجے میں

جَنَّةِ الْخُلْدِ (نسائی، ابن حبان وغیرہ)

جو ہمیشہ رہنے کی جنت ہے

**فائدہ**: سلامتی ایمان اور دوام نعمت کے لیے یہ بہترین مسنون دُعا ہے۔

۱۰

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت



مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِىْ جَعَلْتَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کی فرمانبرداری کو آپ نے اپنی فرمانبرداری

طَاعَتَهٗ عَيْنَ طَاعَتِكَ حَيْثُ قُلْتَ

قرار دیا جیسا کہ آپ نے ان کے حق میں فرمایا "وَمَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ

فِىْ حَقِّهٖ "وَمَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ

اَطَاعَ اللّٰهَ" جس نے حکم مانا رسول کا اس نے حکم

اَطَاعَ اللّٰهَ" (النساء ۸۰)

مانا اللہ کا

**فائدہ**: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ اللہ جل شانہ کے نزدیک اس قدر بلند ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کو اپنی اطاعت قرار دیا۔

۱۱

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّ فِىْ رِضَاكَ

الٰہی! میں تو کمزور ہوں تو اپنی رضاجوئی میں میری کمزوری کو قوت سے

ضَعْفِیْ وَخُذْ اِلَی الْخَیْرِ بِنَاصِیَتِیْ

بدل دے اور بھلائی کی طرف میری پیشانی پکڑ کر لے چل اور

وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰی رِضَایَ

اسلام کو میری خوشی کا مرکز بنا دے

فائدہ: حضرت بریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا سکھلائی تھی۔ (کنزالعمال)

(۱۲)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَیَّ

اے اللہ! میرا سب سے زیادہ فراغت کا رزق میرے

عِنْدَ كِبَرِ سِنِّیْ وَانْقِطَاعِ عُمُرِیْ

بڑھاپے اور میری آخری عمر میں مقدر فرما دے

فائدہ: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے یہ دعا منقول ہے۔
(مستدرک حاکم)



(۱۳)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ خَیْرَ عُمُرِیْ اٰخِرَهٗ

اے اللہ! میری عمر کا بہترین حصہ آخر عمر میں اور میرے سب سے

وَخَیْرَ عَمَلِیْ خَوَاتِمَهٗ وَخَیْرَ اَیَّامِیْ

اچھے عمل خاتمہ کے وقت مقدر فرما دے اور میرے دنوں میں سب سے بھلا

یَوْمَ اَلْقَاكَ فِیْهِ یَا وَلِیَّ الْاِسْلَامِ

دن وہ بنا دے جس میں میں تجھ سے ملوں اے اسلام اور اہل اسلام

وَاَهْلِهٖ ثَبِّتْنِیْ بِهٖ حَتّٰی اَلْقَاكَ

کے مالک مجھے اسلام پر قائم رکھنا یہاں تک کہ میں تجھ سے ملوں

(حصن بحوالہ اوسط وکبیر للطبرانی)

فائدہ: حسن خاتمہ کے لیے جو بہت ہی اہم ہے یہ بہترین دعا ہے۔

(۱۴)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ غِنَایَ وَغِنَا مَوْلَایَ (مسند احمد وغیرہ)

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں اپنا غنا اور اپنے متعلقین کا غنا

فائدہ : بہت جامع اور مختصر دعاءِ نبوی ہے۔

(۱۵)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ صَبُوْرًا وَّاجْعَلْنِيْ شَكُوْرًا

اے اللہ! مجھے اعلیٰ درجہ کا صبر کرنے والا اور نہایت شکر گزار بندہ بنا دے

وَّاجْعَلْنِيْ فِيْ عَيْنِيْ صَغِيْرًا وَّفِيْ اَعْيُنِ

اور مجھے اپنی نظروں میں چھوٹا اور دوسروں کی نظروں

النَّاسِ كَبِيْرًا (مسند بزار)

میں بڑا بنا دے

فائدہ : صبر وشکر اور تواضع کا احسن طریقہ سے سوال ہے اور بہت جامع دعاءِ نبوی ہے۔

(۱۶)

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ

اے اللہ! میں تجھ سے تیرے فضل اور رحمت کا طالب



وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهٗ لَا يَمْلِكُهَا اِلَّا اَنْتَ

ہوں کیونکہ اس کا مالک سوائے تیرے اور کوئی نہیں

فائدہ : فضل ورحمت کا سوال ہے۔ (طبرانی)

(۱۷)

اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

اے اللہ! ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ

اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اغْفِرْ لِيْ

علیہ وآلہ وسلم کے رب میرے گناہ بخش دے

ذَنْبِيْ وَاَذْهِبْ غَيْظَ قَلْبِيْ وَاَجِرْنِيْ

اور میرے دل سے غصہ کی بات نکال دے اور جب تک مجھے

مِنْ مُّضِلَّاتِ الْفِتَنِ مَا اَحْيَيْتَنَا (مسند احمد)

زندہ رکھے گمراہ کرنے والے فتنوں سے اپنی پناہ میں رکھ

فائدہ : بے جا غصہ سے بچنے اور فتنوں سے بچنے کے لیے بہترین دعاء ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

کی درخواست پر ان کو سکھائی تھی ۔

۱۸

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِعِزَّتِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ

اے اللہ! میں تیری پناہ لیتا ہوں تیری عزت کے صدقہ میں معبود کوئی نہیں

اَنْتَ اَنْ تُضِلَّنِیْ اَنْتَ الْحَیُّ الَّذِیْ لَا

صرف تو ہے اس بات سے کہ تو مجھ کو گمراہ کردے تو ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے کبھی فنا ہونیوالا

یَمُوْتُ وَالْجِنُّ وَالْاِنْسُ یَمُوْتُوْنَ (بخاری مسلم)

نہیں اور تیرے سوا جنات ہوں یا انسان سب ایک دن مرنے والے ہیں

**فائدہ:** یہ بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی دعا ہے ۔

۱۹

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

میں اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں

اَلْحَیَّ الْقَیُّوْمَ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ ط

جو ہمیشہ خود زندہ رہنے والا اور ساری مخلوق کی ہستی کو قائم رکھنے والا ہے



**فائدہ:** اس استغفار سے سمندر کے جھاگ کے برابر بھی گناہ ہوں تو معاف ہوجائیں گے (ابوداؤد، ترمذی) کیونکہ اس میں استغفار، توبہ، توحید اور اسم اعظم ہے ۔

۲۰

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَ نَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْكَ الْبَلَاغُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

۲۱

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِیْمِ عَلٰى حَبِیْبِكَ سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ قَالَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جنھوں نے اپنے متعلق خود

عَنْ نَّفْسِهٖ لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰٓی

فرمایا تم میں سے اس وقت تک کوئی مومن نہیں ہو سکتا جب تک

اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْهِ مِنْ وَّالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ

میں اس کو زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں اس کے والد اور اولاد

وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ (بخاری و مسلم)

اور تمام لوگوں سے

**فائدہ:** حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک سے محبت پر ایمان کا دارومدار ہے۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ





## اَلْحِزْبُ السَّادِسُ یَوْمَ الْاَرْبِعَآءِ (بدھ)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ○ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ○ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ○



اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما

وَالتَّسْلِیْمِ عَلٰی حَبِیْبِكَ سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الرَّءُوْفِ الرَّحِيْمِ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جو نہایت شفیق اور مہربان ہیں جن کے بارے میں

الَّذِیْ قُلْتَ فِیْ حَقِّهٖ "بِالْمُؤْمِنِيْنَ

آپ نے فرمایا "بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ" اور ایمان والوں پر

رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ" ۝ ١٢٨ (التوبة)

نہایت شفیق اور مہربان ہیں

**فائدہ :** رؤف اور رحیم اللہ تعالیٰ کے اسماءِ حسنیٰ میں سے ہیں جو اللہ جل شانہٗ کی شانِ الوہیت کے مطابق ہیں اور جو اللہ تعالیٰ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے قرآنِ کریم میں آئے ہیں، وہ آپکی شانِ عبدیت کے مطابق ہیں۔

(٣)

اَللّٰهُمَّ لَا عَيْشَ اِلَّا عَيْشُ الْاٰخِرَةِ

اے اللہ ! عیش تو بس آخرت کا عیش ہے

**فائدہ :** حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خندق کھودتے وقت یہ دعاء پڑھی۔
(بخاری و مسلم)



(٤)

اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِیْ مِسْكِيْنًا وَّاَمِتْنِیْ مِسْكِيْنًا

اے اللہ ! مجھے جیتا رکھ تو مسکین خاکسار جیتا رکھ اور اٹھا تو مسکین اٹھا اور

وَّاحْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَةِ الْمَسَاكِيْنِ (ابن ماجہ)

جب میرا حشر ہو تو مسکینوں کی جماعت میں ہو

**فائدہ :** تواضع کے لیے دعاءِ نبوی ہے۔

(٥)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ الَّذِيْنَ اِذَآ اَحْسَنُوْا

اے اللہ ! مجھے ان بندوں میں سے بنا لے جو نیکی کریں تو

اسْتَبْشَرُوْا وَاِذَآ اَسَآءُوْا اسْتَغْفَرُوْا (ابن ماجہ شعب الایمان)

خوش ہوں اور جب برا کام کریں تو مغفرت مانگیں

**فائدہ :** یہ دعاءِ نبوی ہے۔ ایمان والوں کی یہی حالت ہونی چاہیے۔

٦

اَللّٰهُمَّ وَاقِيَةً كَوَاقِيَةِ الْوَلِيْدِ (مسند ابو یعلیٰ)

اے اللہ! اس طرح تو حفاظت فرما جیسے بچے کی حفاظت فرماتا ہے

فائدہ: دعاءِ نبوی ہے اور اپنی انتہائی ناتوانی پیش کرکے اللہ تعالیٰ سے مدد مانگنا ہے۔

٧

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ قُلُوْبًا اَوَّاهَةً مُّخْبِتَةً مُّنِيْبَةً فِىْ سَبِيْلِكَ (مستدرک حاکم)

اے اللہ! ہم تجھ سے وہ دل مانگتے ہیں جو خوب آہ وزاری کرنیوالا ہو خوب گڑگڑانے والا ہو تیری راہ میں متوجہ ہونے والا ہو

فائدہ: ان قلبی صفات کے جن کے حصول کی دعاء ہے، بڑے فضائل ہیں

٨

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ الْاَشْيَآءِ

اے اللہ! مجھے اپنی محبت سب سے زیادہ پیاری کر دے اور



اِلَىَّ وَاجْعَلْ خَشْيَتَكَ اَخْوَفَ الْاَشْيَآءِ عِنْدِىْ وَاقْطَعْ عَنِّىْ حَاجَاتِ الدُّنْيَا بِالشَّوْقِ اِلٰى لِقَآئِكَ وَاِذَا اَقْرَرْتَ اَعْيُنَ اَهْلِ الدُّنْيَا مِنْ دُنْيَاهُمْ فَاَقْرِرْ عَيْنِىْ مِنْ عِبَادَتِكَ (حلیہ ابو نعیم)

اپنا خوف ہر چیز کے خوف سے زیادہ بڑھا دے اور اپنی ملاقات کی تڑپ عطا فرما کر دنیا کی سب حاجتیں میرے دل سے نکال دے اور جب دنیا والوں کو دنیا دے کر ان کی آنکھیں ٹھنڈی کرے تو میری آنکھیں اپنی عبادت سے ٹھنڈی کرنا

٩

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ شُكْرًا وَّلَكَ

اے اللہ! تیرے ہی لیے سب تعریفیں ہیں شکر کے ساتھ اور تیرے ہی لیے احسان

الْمَنُّ فَضْلًا (الجامع الصغير) عن كعب بن عجرة رضي الله عنه

ہے فضل کے ساتھ

(۱۰)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ التَّوْفِيْقَ لِمَحَابِّكَ

اے اللہ! میں تجھ سے ایسے ہی عملوں کی توفیق چاہتا ہوں جو تیری پسند

مِنَ الْاَعْمَالِ وَصِدْقَ التَّوَكُّلِ عَلَيْكَ

کے کام ہوں اور تیری ذات پر سچا بھروسہ اور تیری ذات سے

وَحُسْنَ الظَّنِّ بِكَ (حلیہ)

نیک گمان رکھنا طلب کرتا ہوں

فائدہ: صفاتِ فاضلہ کی طلب کے لیے بہت عمدہ مسنون دُعائیں ہیں۔

(۱۱)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما



وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ نَهَيْتَ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کے بارے میں آپ نے مؤمنین کو منع فرمایا

الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْ يَّرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَهُمْ فَوْقَ

کہ وہ اپنی آواز بلند کریں ان کی آواز پر جیسا کہ آپ نے ان کے حق میں فرمایا

صَوْتِهٖ حَيْثُ قُلْتَ فِیْ حَقِّهٖ يٰٓاَيُّهَا

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا ..... الآیۃ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ

ایمان والو بلند نہ کرو اپنی آوازیں نبی (صلی اللہ علیہ وسلم)

صَوْتِ النَّبِیِّ (الحجرات)

کی آواز پر

فائدہ: اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے انتہائی درجہ کے ادب احترام کرنے کا حکم ہے اور ادنیٰ خلاف ورزی پر بھی سخت وعید ہے۔

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ مَسَامِعَ قَلْبِىْ لِذِكْرِكَ

اے اللہ! میرے دل کے کان اپنے ذکر کے لیے کھول دے

وَارْزُقْنِىْ طَاعَتَكَ وَطَاعَةَ رَسُوْلِكَ

اور اپنی اور اپنے رسول کی حکم برداری اور اپنی کتاب قرآن پر

وَعَمَلاً بِكِتَابِكَ (معجم اوسط)

عمل کرنا نصیب فرما

فائدہ: ذکر اور طاعت کی توفیق کے لیے مسنون دعا ہے۔

(۱۲)

اَللّٰهُمَّ اعْفُ عَنِّىْ فَاِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ (معجم اوسط)

اے اللہ! تو مجھ کو معاف فرما دے کیونکہ تو درگزر کرنے والا اور بخشش کرنیوالا ہے

(۱۳)

اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِىْ مِنَ النِّفَاقِ وَعَمَلِىْ

اے اللہ! میرا دل پاک کر دے نفاق سے اور میرا



مِنَ الرِّيَاءِ وَلِسَانِىْ مِنَ الْكَذِبِ

عمل ریا سے اور میری زبان جھوٹ سے

وَعَيْنِىْ مِنَ الْخِيَانَةِ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ

اور میری آنکھ خیانت سے کیونکہ تو خوب جانتا ہے

خَائِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِى الصُّدُوْرُ (نوادر الاصول)

آنکھوں کی چوری اور جو کچھ سینوں میں چھپا ہوا ہے

فائدہ: صفائی قلب اور عفت کے لیے دعاء نبوی ہے۔

(۱۴)

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَتَّخِذُ عِنْدَكَ عَهْدًا لَّنْ

اے اللہ! میں تجھ سے عہد لیتا ہوں تو مجھ سے ہرگز اس کا

تُخْلِفَنِيْهِ فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ فَاَيُّمَا مُؤْمِنٍ

خلاف نہ کرے گا اس میں شبہ ہی نہیں کہ میں بشر ہوں تو جس کسی مومن کو

اٰذَيْتُهٗ اَوْ شَتَمْتُهٗ اَوْ جَلَدْتُّهٗ اَوْ لَعَنْتُهٗ

میں نے تکلیف دی ہو یا اس کو برا بھلا کہا ہو یا اسکو کوڑے لگانے کا حکم دیا ہو یا بشریت

فَاجْعَلْهَا لَهٗ صَلَاةً وَّزَكَاةً وَّقُرْبَةً

کی بنا پر لعنت کی ہو تو اسکے حق میں تو اس کو رحمت اور پاکی اور ایسی قربت کا ذریعہ بنا

تُقَرِّبُهٗ بِهَا اِلَيْكَ (بخاری و مسلم)

دے کہ اسکی وجہ سے تو اس کو اپنا مقرب بنالے

فائدہ : ان حقوق العباد کی ادائیگی اور براءتِ ذمہ کے لیے بہترین دُعاءِ نبوی ہے۔ جن کی ادائیگی سے انسان عاجز ہو جائے۔

(۱۵)

اَللّٰهُمَّ لَا تَكِلْنِيْٓ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ

اے اللہ! تو مجھے پلک جھپکنے بھر بھی میرے نفس کے حوالے نہ کرنا اور

وَلَا تَنْزِعْ مِنِّيْ صَالِحَ مَآ اَعْطَيْتَنِيْ (جامع صغیر)

جو عمدہ بات تونے مجھ کو عطا فرما دی ہے اس کو مجھ سے نہ چھین لینا

فائدہ : استقامت کے لیے دُعاءِ نبوی ہے۔



اَللّٰهُمَّ قِنِيْ شَرَّ نَفْسِيْ وَاعْزِمْ لِيْ عَلٰى

اے اللہ! مجھ کو میرے نفس کے شر سے بچا اور مجھ کو میرے ہدایت کے کاموں

اَرْشَدِ اَمْرِيْ (ابن حبان)

کے کرنے کی ہمت بخش دے

فائدہ : شرورِ نفس سے حفاظت اور ہدایت کے لیے بہترین دُعا ہے۔

(۱۶)

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَتُبْ عَلَيَّ

اے اللہ! میری بخشش فرما مجھ پر رحم فرما اور میری توبہ قبول فرما

اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ (سنن اربعہ)

کیونکہ تو بڑا توبہ قبول کرنے والا بڑا رحم کرنے والا ہے

(۱۷)

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ جِدِّيْ وَهَزْلِيْ وَخَطَاِيْ

اے اللہ! میرے سب گناہ بخش دے خواہ وہ میں نے گناہ کرنے کے ارادے سے کیے ہوں یا ہنسی مذاق میں اور جو

وَعَمْدِی وَکُلُّ ذٰلِكَ عِنْدِی (بخاری ومسلم)

بھول کر کیے ہوں یا جان بوجھ کر اور یہ سب ہی قسم کے گناہ میری گردن پر ہیں

**فائدہ:** ہر قسم کے گناہوں سے طلبِ مغفرت کی دُعا ہے۔

۱۸

اَللّٰھُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَالَّذِی تَقُوْلُ

اے اللہ! تیری تعریف ایسی ہی ہے جیسی تو نے خود فرمائی ہے اور اس سے بہتر

وَخَیْرًا مِّمَّا نَقُوْلُ (ترمذی)

جو ہم تیری تعریف کریں

۱۹

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِیُّكَ (سَیِّدُنَا)



مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ (ترمذی)

۲۰

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ و سلام نازل فرما

وَالتَّسْلِیْمِ عَلٰی حَبِیْبِكَ سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ اَقْسَمْتَ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کے لیے آپ نے قسمیں کھائیں جیسا کہ آپ جل شانک

لَهٗ حَیْثُ قُلْتَ جَلَّ شَانُكَ وَالضُّحٰی ۝

نے فرمایا وَالضُّحٰی وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی .... الآیۃ قسم ہے دھوپ چڑھتے وقت

وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۝ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ

کی اور رات کی جب چھا جائے نہ رخصت کر دیا آپ کو آپ کے رب نے

وَمَا قَلٰى ۝ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ

اور نہ بیزار ہوا اور البتہ پچھلی بہتر ہے آپ کو پہلی

الْاُوْلٰى ۝ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۝

سے اور آگے دے گا آپکو آپ کا رب پھر آپ راضی ہونگے (والضحیٰ)

فائدہ :

يُعْطِيْكَ رَبُّكَ داس تساں فَتَرْضٰى تھیں پوری آس اساں
لجپال کریسی پاس اساں وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ صحیح پڑھیاں

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ





# الحزب السابع يوم الخميس (جمعرات)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝



اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ کَانَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کا چہرہ انور چودھویں

وَجْهُهٗ یَتَلَأْلَأُ کَالْقَمَرِ لَیْلَةَ الْبَدْرِ (شفاء قاضی عیاض)

کے چاند کی طرح چمکتا ہے

۳

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ خُلُقِیْ

اے اللہ ! میرے گناہ بخش دے اور میرے اخلاق وسیع کردے

وَطَیِّبْ لِیْ کَسْبِیْ وَقَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ

اور میری کمائی پاک کردے اور جو روزی تو مجھ کو عطا فرمائے اس پر قناعت

وَلَا تُذْهِبْ طَلَبِیْ اِلٰی شَیْءٍ صَرَفْتَهٗ عَنِّیْ

نصیب فرما اور جو چیز تو مجھ سے ہٹالے تو میرے دل میں اس کی تلاش باقی نہ رکھ

اَللّٰهُ اَکْبَرُ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ

اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے



**فائدہ :** دنیا و آخرت کی صلاح و فلاح کے لیے جامع دعا ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ پانچ ہزار بکریاں دوں یا پانچ کلمے بتادوں جن میں تمہارے دین و دنیا کی فلاح ہو؟ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! پانچ ہزار بکریاں تو (دنیوی لحاظ سے) بہت ہیں مگر مجھے تو وہ پانچ کلمات ہی بتادیجئے۔ اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا بتائی۔ (کنز العمال)

۴

اَللّٰهُمَّ حَبِّبِ الْمَوْتَ اِلٰی مَنْ یَّعْلَمُ

اے اللہ ! موت محبوب بنادے اس شخص کو

اَنَّ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ

جس کو یقین ہو اس پر کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَسَلَّمَ رَسُوْلُكَ (الجامع الصغیر)

تیرے رسول ہیں

**فائدہ :** اہل ایمان سے موت کی کراہیت کو دور کرنے کیلیے یہ دعا ہے۔



۵

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ وَسَاوِسَ قَلْبِیْ خَشْیَتَكَ

اے اللہ ! بنا دے میرے دل کے خیالات اپنا خوف

وَذِکْرَكَ وَاجْعَلْ هِمَّتِیْ وَهَوَایَ فِیْمَا

اور اپنی یاد اور لگا دے میری ہمت اور میری خواہش ان عملوں میں جو تجھ کو

تُحِبُّ وَتَرْضٰی (الکلم الطیب)

پسند ہوں اور تو ان سے راضی ہو

**فائدہ :** بُرے خیالات کو اچھے خیالات میں بدلنے کے لیے بہترین دُعا ہے۔



۶

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لِیْ فِی الْمَوْتِ وَفِیْ مَا بَعْدَ الْمَوْتِ

اے اللہ ! مجھے برکت والی موت عطا فرما اور موت کے بعد جو ہوتا ہے اس میں بھی برکت عطا فرما

**فائدہ :** حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ایک طویل حدیث میں روایت ہے کہ اس دُعا کو روزانہ ۲۵ مرتبہ پڑھنے سے شہادت کا درجہ ملتا ہے (مجمع الزوائد)





۷

اَللّٰھُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

اے اللہ ! میرے دل سے فکر اور غم سب نکال دے

**فائدہ :** ہر فرض نماز کے بعد بسم اللہ کے ساتھ پیشانی پر ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھنا مسنون ہے۔ (ابن السنی)



۸

اَللّٰھُمَّ اَعْطِ سَیِّدَنَا مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَةَ

اے اللہ ! عطا فرما دے سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مقام وسیلہ

وَاجْعَلْ فِی الْمُصْطَفَیْنَ مَحَبَّتَهٗ وَفِی

اور آپ کی محبت اپنے چُنے ہوئے بندوں میں پیدا فرما اور آپ کا

الْاَعْلَیْنَ دَرَجَتَهٗ وَفِی الْمُقَرَّبِیْنَ ذِكْرَهٗ

درجہ عالی مرتبہ لوگوں میں اور آپ کا ذکر مقربوں میں کر دے

**فائدہ :** اس دُعا کو ہر نماز کے بعد پڑھنے والے کے لیے شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔ (کنز العمال)

۹

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ اَفْضَلَ مَا تُؤْتِیْ عِبَادَكَ

اے اللہ! جو بڑے بڑے انعامات تونے اپنے نیک بندوں پر فرمائے

الصّٰلِحِیْنَ

وہ مجھ کو بھی عطا فرما

فائدہ: صف میں کھڑے ہوکر پڑھنے سے شہادت ملتی ہے۔ (الاذکار)

۱۰

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ اَقْفَالَ قُلُوْبِنَا بِذِكْرِكَ

اے اللہ! ہمارے دلوں کے قفل اپنی یاد سے کھول دے

وَاَتْمِمْ عَلَيْنَا نِعْمَتَكَ وَاَسْبِغْ عَلَيْنَا مِنْ

اور اپنی نعمت ہم پر پوری فرما دے اور اپنا فضل کامل

فَضْلِكَ وَاجْعَلْنَا مِنْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِیْنَ

کر دے اور ہمیں اپنے نیک بندوں میں بنا لے



فائدہ: حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب مؤذن اذان دینا شروع کرے تو یہ دعا پڑھا کرو۔ (ابن السنی)

۱۱

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَرِيْرَتِیْ خَيْرًا مِّنْ عَلَانِيَتِیْ

اے اللہ! میرے باطن کو ظاہر سے بہتر بنا دے

وَاجْعَلْ عَلَانِيَتِیْ صَالِحَةً (ترمذی)

اور میرا ظاہر بھی بہتر بنا دے

فائدہ: ظاہر و باطن کی صفائی کے لیے بہترین دعا ہے۔

۱۲

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے محبوب بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِیْ تَكَفَّلَتْ

صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کے دین کی حفاظت کی ذمہ داری آپ نے اپنے ذمہ لی جیسا کہ

بِحِفْظِ دِيْنِهٖ حَيْثُ قُلْتَ جَلَّ شَانُكَ

آپ نے اے اللہ جل شانک ارشاد فرمایا "اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ"

"اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ" ○ (الحجر ۹)

ہم ہی نے قرآن اُتارا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں

**فائدہ** : لہٰذا جن خوش نصیبوں کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کی حفاظت کی خدمت کی توفیق مل گئی ہو وہ سب کے درجہ میں اللہ تعالیٰ کا کام کرنے والے ہیں۔

(۱۳)

اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنِیْ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی مِنَ

اے اللہ ! تو مجھ کو توفیق بخش ہر اس بات کی جس کو تو پسند فرمائے اور جس

الْقَوْلِ وَالْعَمَلِ وَالْفِعْلِ وَالنِّيَّةِ وَالْهُدٰی

سے تو راضی ہو یعنی قول کی عمل کی فعل کی نیت کی اور سیرت کی



10

اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ○

بے شک تو سب کچھ کر سکتا ہے

**فائدہ** : نیک اعمال کی توفیق کے لیے بہترین دُعا ہے۔ (کنز العمال)

(۱۴)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِمَّنْ تَوَكَّلَ عَلَيْكَ

اے اللہ ! تو مجھے ان لوگوں میں بنا لے جنھوں نے تیری ذات پر بھروسہ کیا

فَكَفَيْتَهٗ وَاسْتَهْدَاكَ فَهَدَيْتَهٗ

تو تُو ان کے لیے کافی ہوگیا اور جنھوں نے تجھ سے ہدایت مانگی تو تُونے انکو ہدایت دیدی

وَاسْتَنْصَرَكَ فَنَصَرْتَهٗ (کنز العمال)

اور تجھ سے مدد مانگی تو تُونے ان کی مدد فرمائی

**فائدہ** : اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں میں شامل ہونے کیلیے دُعا نبوی ہے۔

(۱۵)

اَللّٰهُمَّ لَا تُخْزِنِیْ فَاِنَّكَ بِیْ عَالِمٌ وَّلَا

اے اللہ ! تو مجھے رُسوا نہ کرنا کیونکہ مجھے تو خوب جانتا ہے اور تو

تُعَذِّبْنِیْ فَاِنَّكَ عَلَیَّ قَادِرٌ ط

مجھے عذاب نہ دینا کیونکہ تو ہر طرح مجھ پر قادر ہے

(۱۶)

اَللّٰهُمَّ اَقْبِلْ بِقَلْبِیْ اِلٰی دِیْنِكَ وَاحْفَظْ

اے اللہ! تو میرے دل کو اپنے دین کی طرف راغب کر دے اور ہمارے

مِنْ وَّرَآئِنَا بِرَحْمَتِكَ (ابو یعلی)

پیچھے اپنی رحمت کے ساتھ ہماری رکھوالی کر

فائدہ: توفیقِ عمل اور حفاظت کے لیے بہترین دُعا ہے۔

(۱۷)

اَللّٰهُمَّ احْرُسْنِیْ بِعَیْنِكَ الَّتِیْ لَا تَنَامُ

اے اللہ! میری نگرانی فرما اس آنکھ سے جو سوتی نہیں

وَاكْنُفْنِیْ بِرُكْنِكَ الَّذِیْ لَا یُرَامُ وَارْحَمْنِیْ

اور پناہ میں لے لے اپنی اس طاقت کی جس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور مجھ پر رحم فرما



بِقُدْرَتِكَ عَلَیَّ فَلَا اَهْلِكُ وَاَنْتَ رَجَآئِیْ

اپنی اس قدرت سے جو تجھ کو میرے اوپر حاصل ہے تاکہ میں ہلاک نہ ہوں اور میری امید بس تیری ہی ذات سے

فَكَمْ مِّنْ نِّعْمَةٍ اَنْعَمْتَ بِهَا عَلَیَّ قَلَّ

وابستہ ہے بہت سی نعمتیں جو تو نے میرے اوپر فرمائیں اور میں نے ان کا

لَكَ بِهَا شُكْرِیْ وَكَمْ مِّنْ بَلِیَّةٍ ابْتَلَیْتَنِیْ

کماحقہ شکر ادا نہ کیا اور کتنی مصیبتوں میں تو نے میری آزمائش کی

بِهَا قَلَّ لَكَ بِهَا صَبْرِیْ فَیَا مَنْ قَلَّ

اور میں نے ان پر کماحقہ صبر نہ کیا تو اے وہ ذات کہ جب میں نے

عِنْدَ نِعْمَتِهٖ شُكْرِیْ فَلَمْ یَحْرِمْنِیْ وَیَا مَنْ

اس کی نعمتوں کا شکر ادا نہ کیا تو اس پر بھی اس نے مجھ کو محروم نہ رکھا اور

قَلَّ عِنْدَ بَلِیَّتِهٖ صَبْرِیْ فَلَمْ یَخْذُلْنِیْ

جب اس کی آزمائش پر میں نے صبر نہ کیا تو اس نے مجھ کو رسوا نہیں کیا

وَیَا مَنْ رَّاٰنِیْ عَلَی الْخَطَایَا فَلَمْ یَفْضَحْنِیْ

اے وہ مہربان کہ اس نے مجھے خطا کرتے دیکھا تو بدنام نہ کیا

يَا ذَا الْمَعْرُوْفِ الَّذِىْ لَا يَنْقَضِىْ اَبَدًا

اے خوبیوں کے مالک جو کبھی فنا نہ ہوں گی

وَّيَا ذَا النَّعْمَآءِ الَّتِىْ لَا تُحْصٰى اَبَدًا

اور اے انعامات فرمانے والے جن کی کبھی شمار نہیں کی جا سکتی

اَسْاَلُكَ اَنْ تُصَلِّىَ عَلٰى (سَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ

میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ درود بھیج حضرت سیدنا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰٓى اٰلِ (سَيِّدِنَا)

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور

مُحَمَّدٍ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) وَبِكَ

اولاد سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور

اَدْرَأُ فِىْ نُحُوْرِ الْاَعْدَآءِ وَالْجَبَابِرَةِ

اے اللہ! ہم دشمنوں اور ظالموں کو تیری ذات ہی کے سہارے سے دفع کرتے ہیں

(مسند الفردوس)



۱۸

اَللّٰهُمَّ اَعِنِّىْ عَلٰى غَمَرَاتِ الْمَوْتِ

اے اللہ! میری امداد کرنا موت کی شدتوں اور

وَسَكَرَاتِ الْمَوْتِ (ترمذی)

موت کی سختیوں میں

**فائدہ:** سکرات موت میں اللہ تعالیٰ کی امداد کے لیے بہترین دعا ہے۔

۱۹

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ نَبِيَّنَا لَنَا فَرَطًا وَّحَوْضَهٗ

اے اللہ! تو بنا دے ہمارے نبی کو ہمارا پیش رو اور ان کے حوض کوثر کو

لَنَا مَوْرِدًا

ہمارے پانی پینے کا گھاٹ

۲۰

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ وَارْحَمْنِىْ وَاَلْحِقْنِىْ

اے اللہ! مجھے معاف فرما اور مجھ پر رحم فرما اور مجھ کو سب سے

بِالرَّفِيقِ الْاَعْلٰى

بلند رفیق سے ملا دے

**فائدہ**: حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی آخری دُعا ہے۔ (بخاری ومسلم)

(۲۱)

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ (سَيِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ (سَيِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۲۲)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ اَشْرَفَ الصَّلٰوةِ

اے اللہ! اعلیٰ ترین صلوٰۃ وسلام نازل فرما

وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى حَبِيْبِكَ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اپنے بندے اور رسول اور ہمارے سردار اور نبی حضرت محمد صلی اللہ



مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الَّذِىْ خَتَمْتَ

علیہ وسلم پر جن پر پورا کر دیا آپ نے نبوت و رسالت کو جیسا کہ

بِهِ النُّبُوَّةَ وَالرِّسَالَةَ حَيْثُ قُلْتَ فِىْ

آپ نے ارشاد فرمایا " مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ "..

حَقِّهٖ "مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ

... الآیۃ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) باپ نہیں کسی کے تمہارے مردوں

وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ۝ (الاحزاب)

میں سے لیکن رسول ہیں اللہ کے اور خاتم النبیین ہیں

**فائدہ**: حدیث پاک میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ اسی لیے حضرت عیسیٰ (علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام) جو زندہ آسمانوں پر اٹھا لیے گئے جب آسمان سے اتریں گے تو وہ بھی شریعت محمدی کی اتباع کریں گے۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

# مختصر صلاۃ التسبیح

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ. اَمَّا بَعْدُ. حضرت حکیم الامۃ مولانا تھانوی قدس سرہٗ کی مشہور و مقبول کتاب "حیات المسلمین" کے ضمیمہ کے طور پر حضرت کے خلیفہ مفتئ اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ نے ایک رسالہ "نجاۃ المسلمین" لکھا ہے جس میں معتبر احادیث سے ایسے اعمال کا انتخاب فرمایا ہے جن سے اگلے پچھلے گناہ معاف ہوجاتے ہیں اور وہ اعمال اتنے آسان اور مختصر منتخب فرمائے ہیں جن پر کم ہمت اور کم فرصت لوگ بآسانی عمل کرسکیں، ان میں ایک مختصر صلاۃ التسبیح بھی ہے جس کو یہاں "نجاۃ المسلمین" سے بعینہٖ نقل کیا جاتا ہے۔

صلاۃ التسبیح مشہور تو وہی ہے جس کی صورت اوپر لکھی گئی اور فضائل مذکورہ بھی اسی کے لیے منقول ہیں (صلاۃ التسبیح کا مفصل بیان رسالہ مذکورہ میں لکھا ہوا



ہے اور ہمارے حضرت رحمہ اللہ کے رسالہ "فضائل ذکر" میں بھی اس کا بیان ہے اسی کو جمعہ کے روز پڑھنا حضرت شیخ قدس سرہٗ کے معمولات میں ہے اس میں تیسرا کلمہ تین سو بار پڑھا جاتا ہے) مگر بعض روایاتِ حدیث میں ایک اور صورت بھی منقول ہے جو مقاصدِ دینیہ و دُنیویہ پورے ہونے کے لیے مجرب ہے۔ اس کو بھی مشائخ نے "صلاۃ التسبیح صغریٰ" کے نام سے موسوم کیا ہے۔ صورت اس کی یہ ہے:

امام احمد رحمہ اللہ نے "مسند" میں اور ترمذی نے بَابُ مَاجَآءَ فِیْ صَلَاةِ التَّسْبِيْحِ میں اور نسائی نے "سنن" میں ابن خزیمہ و ابن حبان نے اپنی اپنی "صحیح" میں اور حاکم نے "مستدرک" میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ حضرت امّ سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان کو چند کلمات سکھائے جن کو وہ نماز کے اندر پڑھ لیں تو جو دُعا مانگیں گی وہ قبول ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں: "سُبْحَانَ اللّٰهِ" دس مرتبہ، "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ" دس مرتبہ، "اَللّٰهُ اَكْبَرُ" دس مرتبہ۔

**فائدہ:** مناوی رحمہ اللہ نے اس حدیث کو نقل کرکے فرمایا کہ اسناد اس کی حسن یا صحیح ہے۔ اس کے بعد فرمایا کہ یہ فوائد و آثار جب مرتب ہوں گے

